مسجد میں جاتے وقت دہنے اور نکلتے وقت بائیں پاؤں کی تقدیم سے اتباع سنت کرونگا (۳۸) راہ میں جو لکھا ہوا کاغذ پاؤنگا اٹھا کر ادب سے رکھ دونگا الی غیر ذلک من نیات کثیرۃ تو دیکھئے کہ جو ان ارادوں کے ساتھ گھر سے مسجد کو چلا وہ صرف حسنہ نماز کیلئے نہیں جاتا بلکہ ان چالیس حسنات کے لئے جاتا ہے تو گویا اوسکا یہ چلنا چالیس طرف چلنا ہے اور ہر قدم چالیس قدم پہلے اگر ہر قدم ایک نیکی تھا اب چالیس نیکیاں ہوگا اسیطرح قبر پر اذان دینے والے کو چاہیئے کہ ان پندرہ نیتوں کا تفصیلی قصد کرے تاکہ ہر نیت پر جداگانہ ثواب پائے اور انکے ساتھ یہ بھی ارادہ ہو کہ مجھے میت کیلئے دعا کا حکم ہے اس کی اجابت کا سبب حاصل کرتا ہوں اور نیز اس سے پہلے عمل صالح کی تقدیم چاہیئے یہ ادب دعا بجالاتا ہوں الی غیر ذلک مما یستخرجہ العارف النبیل واللہ الھادی الی سواء السبیل بہت لوگ اذان تو دیتے ہیں مگر ان منافع دنیات سے غافل ہیں وہ جو کچھ نیت کرتے ہیں اُسیقدر پائیں گے فانما الاعمال بالنیات وانما لکل امرئ مانوی **تنبیہ سوم** جہال منکرین یہاں اعتراض کرتے ہیں کہ اذان تو اعلام نماز کیلئے ہے یہاں کونسی نماز ہوگی جسکے لئے اذان کہی جاتی ہے مگر یہ اُن کی جہالت انھیں کو زیب دیتی ہے وہ نہیں جانتے کہ اذان میں کیا کیا اغراض و منافع ہیں اور شرع مطہر نے نماز کے سوا کن کن مواضع میں اذان مستحب فرمائی ہے از انجملہ گوش مغموم میں اور دفع وحشت کو کہنا تو یہیں گزرا اور بچے کے کان[2] میں اذان دینا سنا ہی ہوگا اونکے سوا اور بہت مواقع ہیں جنکی تفصیل ہمنے اپنے رسالہ نسیم الصبا میں ذکر کی **تنبیہ چہارم** شرع مطہر کی اصل کلی ہے کہ جو امر مقاصد شرع سے مطابق ہو محمود ہے اور جو مخالف ہو مردود اور حکم مطلق اس کے تمام افراد میں جاری و ساری جب تک کسی خاص خصوصیت سے نہی شرعی وارد نہ ہو تو بعد ثبوت حسن مطلق حسن مقید پر کسی دلیل کی حاجت نہیں بلکہ حسن مطلق ہے اسپر دلیل قاطع اور بقاعدہ مناظرہ اثبات ممانعت ذمہ مانع معہذا اصل اشیا میں اباحت تو قائل جواز مستمسک باصل ہے کہ اسلا دلیل کی حاجت نہیں رکھتا اجازت خصوصیت کو اجازت خاصہ وارد ہونے پر موقوف جاننا اور منع خصوصیت کے لئے منع خاص وارد ہونیکی ضرورت نہ ماننا صرف تحکم و زبردستی

[1] یہ چالیس تیس ہیں جن میں چھبیس علما نے ارشاد فرمائیں اور چودہ فقیر نے بڑھائیں جن کے ہندسوں پر خطوط کھینچے ہیں ۱۲ منہ

[2] بعض احمق جاہل گوش مولود کی اذان سے یہ جواب دیتے ہیں کہ اس اذان کی نماز تو بعد موت مولود ہوتی ہے یعنے نماز جنازہ یہ اذان جو قبر پر کہو گے اس کی نماز کہاں ہے اذان گوش مولود کو نماز جنازہ کی اذان بتانا جیسی جہالت فاحشہ ہے خود ظاہر ہے مگر دونکا جواب [illegible] کی یہ ہے کہ نماز جنازہ جسطرح صرف قیام سے ہوتی ہے جو دیگر افعال نماز ہے ایک نماز مدفن شریف بجودیے ہوگی جو اعلٰی افعال نماز ہے جس دن کشف ساق ہوگا اور مسلمان سجدہ میں گر جائینگے منافق سجدہ نہ کرسکیں گے جس کا بیان قرآن عظیم سورہ ق شریف میں ہے قبر کی اذان اس نماز کی اذان ہے ۱۲ منہ رحمہ اللہ تعالٰی

ہی نہیں بلکہ دائرہ عقل ونقل سے خروج اور ظلمور سفہ وجہل میں کامل ولوج ہے علمائے سنت شکر اللہ تعالیٰ مساعیہم الجمیلہ ان سب مباحث کو اعلیٰ وربہ پرطے فرماچکے۔ ان تمام اصول جلیلہ رضیہ ودیگر قواعد نافعہ بدیعہ کی تنقیح بالغ وتحقیق بازغ حضرت ختام المحققین امام المدققین حجۃ اللہ فی الارضین معجزۃ من معجزات سید المرسلین صلوات اللہ وسلامہ علیہ وعلیٰ آلہ واصحابہ اجمعین سید العلماء سند الکملاء تاج الافاضل سراج الاماثل حضرت والد ماجد قدس اللہ سرہ وزرقنا برہ نے کتاب مستطاب اصول الرشاد لقمع مبانی الفساد وکتاب وجواب اذا قیل لا قیام لما نقی عمل المولد والقیام وغیرہا میں افادہ فرمائی اور فقیر نے بھی بقدر حاجت اپنے رسالہ اقامۃ القیامۃ علی طاعن القیام لنبی تہامہ ورسالہ منیر العین فی حکم تقبیل الابہامین ورسالہ نسیم الصبا فی ان الاذان یحول الوبا وغیرہا تصانیف میں ذکر کی یہاں ان مباحث کے ایراد سے تطویل کی ضرورت نہیں حضرات مخالفین باآنکہ ہزارہا بار گھر تک پہنچ چکے اگر بہ ہمت فرمائیں گے ان شاء اللہ العزیز وہ جواب باصواب پائیں گے جس انوار باہرہ ولمعات قاہرہ کے حضور باطل کی آنکھیں جھپکیں اور اس کی سہانی روشنیوں دلکشا تجلیوں سے حق وصواب کے نورانی چہرے دیکھیں وباللہ التوفیق وہو المعین ؎

والحمد للہ رب العٰلمین والصلوٰۃ والسلام علیٰ سید المرسلین محمد وآلہ وصحبہ اجمعین آمین آمین برحمتک یا ارحم الراحمین۔ الحمد للہ کہ یہ رسالہ آخر محرم ۱۳۰۷ھ سے دو جلسوں میں تمام ہوا واللہ سبحٰنہ وتعالیٰ اعلم وعلمہ جل مجدہ اتم واحکم